ہر قسم کی نعمت سے سرفرازی دی، اپنے استحقاق و قابلیت سے کہیں بڑھ کر، اپنے کمال ستاری سے خلق میں رُسوا ہونے سے بچائے رکھا آخرت میں تو یہ صفت ستاری کہیں بڑھ چڑھ کر ہوگی وہاں کیسے اپنے فضل و کرم سے محروم رکھے گا۔

سارا بھروسہ سارا ناز، سارا اعتماد بس ایک ذات پر ہے جس نے اپنا نام العفو بھی بتایا ہے اور الغفور بھی، اور الغفار بھی، اور جس نے بے شمار شہادتیں بھی اس کی اپنے سچے رسولؐ کے ذریعہ اُمت تک پہونچا دی ہیں ورنہ اپنے اصل حال کے لحاظ سے تو جی بے اختیار یہی چاہتا ہے کہ زمین پھٹے اور اس میں سما جاؤں اور مخلوق میں سے کسی کو اپنا چہرہ نہ دکھاؤں اتنے دن جیا اور نہ حقوق اللہ کی ادائی کی توفیق ہوئی اور نہ حقوق العبادؔ کی!

عزیزو، مخلصو، رفیقو، بس اب اللہ حافظ یغفر اللہ لنا و لکم انشاء اللہ العزیز ملاقات جس میں کسی قسم کا خلل نہیں پڑے گا اب جنت ہی میں ہوگی

